حسن کی جو تتلیاں پھرتی ہیں اترائی ہوئی
تیرے جلوؤں سے نظر آتی ہیں دھندلائی ہوئی

ٹوٹ کر گرنے لگے جلوؤں جلوے غیب سے
جب نظر آئیں نگاہیں میری للچائی ہوئی

---

کانپ اے دل نہ محبت میں تمناؤں سے
ہے گذرنا تجھے اِن نور کے دریاؤں سے

---

رونق جو دیکھتے ہیں تری انجمن میں ہم
وہ عیش کا سماں نہیں پاتے چمن میں ہم

نکلے جو تیری یاد میں گلگشت کے لئے
پہنچے چمن بغل میں دبائے چمن میں ہم

ہیں تیری شمع حسن پہ پروانہ اس لئے
شعلوں سے کھیلتے ہیں تری انجمن میں ہم

---

ناکامیوں کا پردہ اُلٹتا ہوں جب کبھی
روئے عروس فتح و ظفر دیکھتا ہوں میں

رکھا ہے ہم نے چادرِ مہتاب جس کا نام
اُڑتی سی گرد ہے وہ کسی شہسوار کی

---

وہ اے سلیم ! ماہی کوثر سے کم نہیں
رکھتے ہیں جو زبانِ فصاحت دہن میں ہم

---

دھان کے ہیں کھیت یا نازک حسینوں کے پرے
رنگ کی شادابیاں ہیں حسن کی سرمائیاں

---

نگاہوں کو بھی جو تنکے سمجھ کر پھونک دے فوراً
نگاہیں ڈھونڈتی پھرتی ہیں اُس شے کو حسینوں میں

---

اِن شوخ حسینوں کی دِل کش سہی رفتاریں
پُر زد پہ نہ آ اِن کی بجلی کی ہیں یہ دھاریں



# نیا عالمِ تصوّر

ہر خیالِ کہنہ کو دل سے مٹانا چاہیئے
اک نیا عالم تصور کا بسانا چاہیئے

لالہ و سوسن کی تصویروں سے دل اُکتا گیا
اک مُرقع تازہ رنگوں کا سجانا چاہیئے

جام و مینا ہوں نئے، رندانِ میکش ہوں نئے
اک نئے پیرِ مُغاں کو ڈھونڈلانا چاہیئے

دیر سے سُنتے ہیں سازِ مادّیت کی صَدا
زمزمہ روحانیت کا اب سُنانا چاہیئے

جس کی فطرت پاک تر ہو جس کی سیرت نیک تر
اب وہ انساں عالمِ صورت میں آنا چاہیئے

("سلیم" صفحہ ۶۳)

---

# محنت

مزدور کو یہ ایک مُبصر نے دی صدا
محنت کے سنگریزوں میں زر دیکھتا ہوں میں

یہ خاکِ مُفلسی میں جو ذرّے چمکتے ہیں
پوشیدہ اِن میں شمس و قمر دیکھتا ہوں میں

محنت بدلنے والی ہے راحت سے بے گماں
خونِ جگر برنگِ دگر دیکھتا ہوں میں

("سلیم" صفحہ ۹۸)

